# اَلْاَوْرَادُ الْفَتْحِيَّةُ

مَعَ

# دُعَاءِ الرِّقَابِ

تَأْلِيفُ اللَّطِيفِ

لسَيِّدِنَا الْاَمِيْرِ الْكَبِيْرِ اَلشَّيْخِ اَلسَّيِّدِ

عَلِیْ شِهَابِ الدِّيْنِ الْحُسَيْنِیِّ اَلْهَمْدَانِیْ

نَوَّرَ اللهُ مَرْقَدَهٗ وَقَدَّسَ اللهُ سِرَّهٗ



جملہ حقوق بحق ناشر محفوظ ہیں

نام کتاب : اَلْاَوْرَادُ الْفَتْحِیَّۃُ

مترجم: حَکِیْم شَفِیْق اَحْمَد الْقَاسِمِیّ النَقْشْبَنْدِی
اَلشُّوْفِیَانِیّ الْکَشْمِیْرِی
خَادِمْ بِدَارِ الْعُلُوْمِ الْاِسْلَامِیَّۃِ فِنْجُوْرَہ

ناشر




درسگاہ خلفائے راشدین کولگام

ملنے کا پتہ:

مکتبہ دار العلوم اسلامیہ پنجورہ شوپیان کشمیر (192303)

فون نمبرات: 9070404505 / 9906625250

## مقدمہ از پیر طریقت حضرت اقدس مولانا ومخدومنا محمد رحمت اللہ میر صاحب دامت برکاتہم

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رب العٰلمین والعاقبة للمتقین
وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رسوله الکریم
سیدنا ومولانا محمد وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ۔

امابعد!

اللہ تعالیٰ کے غیبی نظام کے تحت اس کی بنائی کائنات کے مختلف اطراف میں حضرت سید المرسلین خاتم النبیین محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ذریعہ پہنچائے گئے پیغام کو لیکر اس کے مختلف بندے مختلف علاقوں کیلئے ہدایت اور روشنی کا ذریعہ بنے۔ وہ علاقے ان حضرات کی محنت سے ایمان میں داخل ہوئے یوں اللہ تعالیٰ نے ان علاقوں کو اسلام کے نور سے منور کیا۔ اللہ تبارک وتعالیٰ نے جنتِ نظیر کشمیر میں عمومی سطح پر اسلام کا نور پھیلانے کی سعادت سید السادات حضرت امیر کبیر میر سید علی ہمدانیؒ کے حصّے میں رکھی تھی چنانچہ آپؒ کے ذریعہ سے یہ ظلمت کدہ

بقعۂ نور میں تبدیل ہوگیا، کفریہ وشرکیہ اعمال وافعال کے بدلے اَللّٰہُ اَکْبَر اور لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ کی صدائیں گونجنے لگیں اور گم کردہ راہوں کو راہ ہدایت نصیب ہوگئی۔

ایمان کی مضبوطی اور پختگی میں جہاں احکام قرآنی کی تعمیل اور اتباع سنتِ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم بہت ہی زیادہ مؤثر ہے وہیں پر اذکار مسنونہ وادعیہ مأثورہ بھی اپنا اثر رکھتے ہیں چناں چہ تمام اکابر وبزرگان دین اس سلسلہ میں اپنے متعلقین کو مختلف وظائف سے نوازتے ہیں جیسا کہ قرون اولیٰ سے اس کا تسلسل چلا آرہا ہے حضرت امیر کبیر میر سید علی ہمدانیؒ جو سلسلہ کبرویہ سے تعلق رکھتے تھے اور یہ سلسلہ سہروردیہ کی شاخ مانی جاتی ہے، نے بھی اپنے مریدین کو صبح اور شام کے اوقات میں اپنا معمول بنانے کے لئے ادعیہ مأثورہ کا مجموعہ عطا کیا جس کو اوراد فتحیہ سے تعبیر کیا جاتا ہے اس مجموعہ کا ورود اور اسکی تاریخ کتابوں میں درج ہے گویا یہ مجموعہِ دعا کشمیریوں کے وظائف میں شامل ہے جس کا اردو زبان میں ترجمہ عزیزم حکیم شفیق احمد نے کیا ہے اللہ تعالی ان کی محنت کو قبول فرمائے۔

# عرض مترجم

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ اِسْتَحَقَّ بِالْحَمْدِ وَالثَّنَاءِ،
وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ اَمَرَنَا بِالدُّعَاءِ وَالتَّضَرُّعِ اِلَیْهِ وَحْدَہٗ،
وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی مَنْ لَّا نَبِیَّ بَعْدَہٗ وَعَلٰی اٰلِہٖ
وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ وَمَنْ تَبِعَھُمْ بِاِحْسَانٍ اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنِ۔

امابعد

اوراد شریف حضرت امیر کبیر میر سید علی ہمدانی رضی اللہ عنہ کی وہ الہامی تصنیف ہے جو اللہ تعالیٰ کے اسماء و صفات اور نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے درودوں اور ایسی دعاوں کا مجموعہ ہے جنکا ماخذ قرآن مجید اور احادیثِ مبارکہ ہیں یہ وہ مقدس مجموعہ ہے جسے پورے عالم خاص کر ہندوستان پاکستان افغانستان ترکستان اور کشمیر میں قبولیت عامہ حاصل ہے۔

بعض احباب کا کافی عرصہ سے اصرار رہا کہ اس کتاب کو کمپوز کیا جائے اور اس کا آسان سا ترجمہ بھی کیا جائے کیونکہ عام طور پر

دیکھا گیا کہ اوراد شریف کے اکثر چھپے ہوئے نسخوں میں اعرابی غلطیاں پائی جاتی ہیں۔احقر نے ان کے حکم کوغنیمت جانا اوراس پر کام شروع کیا جب اردو ترجمہ مکمل ہوا پھر کشمیری زبان میں اسکا ترجمہ کیا۔الحمد للہ ! اس کتاب کی تصحیح کی حتی الوسع کوشش کی گئی ساتھ ساتھ چند باتوں کا اہتمام کیا(۱) اس کتاب میں اعرابی غلطی نہ رہے (۲) بہت سی دعاؤں کا حوالہ نقل کیا (۳) جن مقامات پر پڑھنے میں احتیاط کرنی ہے وہاں پر الگ رنگ سے عبارت لکھی گئی ہے اس کے باوجود اگر کوئی غلطی نظر آئے یا کوئی مفید مشورہ تجویز ہوتو براہ کرم تحریر کرکے یا زبانی ہمیں ضروری مطلع فرمائیں تا کہ آئندہ اشاعت بہتر اور غلطی سے پاک ہو سکے۔

ساتھ میں گذارش ہے کہ جب بھی آپ اوراد شریف کا ورد کریں تو اس سیاہ کار کو بھی اپنی دعاؤں میں یاد رکھیں۔

اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ اس کوشش کو قبولیت سے نوازے آمین

حکیم شفیق احمد قاسمی غفرلہ

# صاحب اوراد فتحیہ حضرت میر سید علی ہمدانیؒ کے مختصر حالات زندگی

سید سادات سالار عجم　　　دست او معمار تقدیر امم

- آپ ملک فارس کے شہر ہمدان میں ۱۲ رجب المرجب (۷۱۴ھ) مطابق ۱۹ جنوری (۱۳۱۴ء) میں تولد ہوئے۔
- آپ کا نسب والد گرامی کی طرف سے حضرت سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ اور والدہ ماجدہ کی طرف سے حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ تک پہنچتا ہے گویا آپ نجیب الطرفین ہیں۔
- آپ نے قرآن پاک کا حفظ اور علوم نقلیہ اور علوم عقلیہ کی تحصیل وتکمیل صرف تیرہ سال کی عمر مبارک میں اپنے ماموں حضرت سید علاء الدین ہمدانیؒ سے کی۔
- اسکے بعد آپ نے مشائخ کا رخ فرمایا جن میں ابوبکر ہمدانیؒ، محمود مزدقانیؒ، نجم الدین ازیانیؒ قابل ذکر ہیں۔

- حضرت نجم الدین ازیانیؒ کی وفات کے بعد آپ درس وتدریس اور دعوت وتبلیغ میں مشغول ہوئے، اسکے بعد آپ حضرت شیخ شرف الدین محمود مزدقانیؒ کی صحبت بابرکت سے فیضیاب ہوئے اور آپ کی خدمت اقدس میں چھ سال گذارنے کے بعد شیخ کی طرف سے سیر وسیاحت کا حکم ہوا چنانچہ آپؒ نے (۲۱) سال یعنی ۷۳۳ھ تا ۷۵۴ھ کی طویل مدت تک مختلف اسلامی ممالک کا دورہ کیا جس میں آپ سے طلبہ کی کثیر تعداد نے علوم ظاہرہ وباطنہ کو حاصل کیا اس عرصہ میں تین مرتبہ بیت اللہ شریف کی زیارت سے بھی مشرف ہوئے۔
- آپ جب واپس اپنے وطن تشریف لائے تو لوگوں میں آپ کی شہرت ہوئی اور جوق در جوق آپ کے حلقہ ارادت میں داخل ہوئے تو حاسدین کی نگاہ سے بچ نہ سکے جس کے نتیجہ میں وقت کی حکومت آپ کے خلاف ہوگئی
- اس لئے آپ کو اپنے وطن سے ہجرت کرنا پڑی یوں آپ نے اپنے جد امجد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سنت ادا کی۔

- اس دوران آپ نے تین مرتبہ یعنی اول ۷۷۴ھ مطابق ۱۳۷۳ء، دوم ۷۸۱ھ مطابق ۱۳۷۹ء سوم ۷۸۵ھ مطابق ۱۳۸۷ء کشمیر کو اپنی تشریف آوری سے زینت بخشی۔
- کشمیر تشریف آوری پر آپ کے ساتھ آپ کے سات سو طلبہ اور مریدین تھے جن سب کا تعلق خاندان سادات سے تھا آپ نے واضح طور پر دینی، اقتصادی، سیاسی وسماجی اعتبار سے کشمیر کی تقدیر بدل کر رکھ دی۔
- کشمیر میں آپ نے مساجد تعمیر کرائیں جہاں سے اسلام کو پھیلایا گیا علوم اسلامی کو عام کیا گیا اس کے ساتھ ساتھ آپ نے اہل کشمیر کو مختلف فنون میں ماہرین کی ایک بڑی جماعت میسر کی، جن سے صنعت وحرفت کی مختلف چیزیں سیکھیں یوں انکی اقتصادی حالت بہتر ہوگئی۔
- آپ کے دست مبارک پر چالیس ہزار سے زیادہ بودھ اور ہندو مشرف باسلام ہوئے اور اہل کشمیر کو انکی جہالت اور انکے اختلافات کے بعد ایک جھنڈے کے نیچے جمع فرمایا۔

- کشمیر سے واپسی پر ٦ ذی الحجہ ٧٨٦ ھ مطابق ١٩ جنوری ١٣٨٧ء آپ افغانستان میں اس عالم فانی سے رخصت ہوئے (اناللہ وانا الیہ راجعون)
- آپ کے طلبہ و مریدین نے آپ کی نعش مبارک کو تاجکستان منتقل کیا اور وہیں پر آفتاب ولایت کا یہ درخشندہ ستارہ صبح قیامت تک آرام فرما ہے۔
- آپ کی تصانیف کثیر ہیں جن میں مشہور (اورادفتحیہ) ہے جو اللہ تعالی کے اسماء اور صفات اور نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اوپر بھیجے جانے والے دوردوں اور دعاؤں کا مجموعہ ہے جس کا مترجم نسخہ اس وقت آپکے ہاتھوں میں ہے۔



بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو نہایت مہربان اور رحم کرنے والا ہے (القرآن)

اَسۡتَغۡفِرُ اللّٰهَ الۡعَظِيۡمَ (۳ مرتبہ)

میں مغفرت طلب کرتا ہوں اس اللہ سے جو بہت عظمت والا ہے

اَلَّذِیۡ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الۡحَیُّ الۡقَیُّوۡمُ

جس کے سوا کوئی معبود نہیں ہے جو ہمیشہ زندہ اور تمام کائنات کو سنبھالنے والا ہے

وَ اَتُوۡبُ اِلَيۡهِ وَاَسۡئَلُهُ التَّوۡبَةَ (رواہ ترمذی کذا فی المشکوۃ)

اور اسی کی طرف لوٹتا ہوں اور اسی سے توبہ کی قبولیت طلب کرتا ہوں

اَللّٰهُمَّ اَنۡتَ السَّلَامُ وَمِنۡكَ السَّلَامُ وَاِلَيۡكَ يَرۡجِعُ السَّلَامُ

اے اللہ! آپ ہی سلامتی والے ہیں اور آپ ہی کی طرف سے سلامتی ہے اور آپ ہی کی طرف سلامتی لوٹتی ہے

حَيِّنَا رَبَّنَا بِالسَّلَامِ وَاَدۡخِلۡنَا دَارَ السَّلَامِ

اے ہمارے رب! ہمیں سلامتی کے ساتھ زندہ رکھ اور ہمیں سلامتی کے گھر (جنت) میں داخلہ نصیب فرما

تَبَارَكْتَ رَبَّنَا وَتَعَالَيْتَ يَاذَا الْجَلَالِ وَالْإِكْرَامِ

تیری ذات بابرکت وعالی مقام ہے، اے عظمت واکرام والے خدا

اَللّٰهُمَّ لَكَ الْحَمْدُ حَمْدًا يُّوَافِيْ نِعَمَكَ وَيُكَافِئُ مَزِيْدَ كَرَمِكَ

اے اللہ! آپ ہی کے لئے ساری تعریفیں ہیں ایسی تعریفیں جو آپکی نعمتوں کا حق ادا کر سکیں اور کافی ہو مزید آپ کے احسانات کے

اَحْمَدُكَ بِجَمِيْعِ مَحَامِدِكَ مَا عَلِمْتُ مِنْهَا وَمَا لَمْ اَعْلَمْ وَعَلٰى جَمِيْعِ نِعَمِكَ مَا عَلِمْتُ مِنْهَا وَمَا لَمْ اَعْلَمْ وَعَلٰى كُلِّ حَالٍ

میں آپکی ہی حمد بیان کرتاہوں آپکی ان تمام خوبیوں پر جن سے میں واقف ہوں اور جن سے میں ناواقف ہوں اور آپکی ان تمام نعمتوں پر جن سے میں واقف ہوں اور جن سے میں ناواقف ہوں اور آپکی ہی حمد کرتاہوں ہر حال میں۔(الاذکار للنووی نزل الابرار)

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيْمِ (رواہ ابوداؤد)

میں پناہ چاہتاہوں اللہ جل شانہ کی شیطان مردود کے شر سے

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ۭ

اللہ کی ذات وہ ہے کہ جس کے سوا کوئی معبود نہیں ہے جو زندہ ہے ساری کائنات کو سنبھالے ہوئے ہے۔ اسکو اونگھ اور نیند اپنی گرفت میں نہیں لیتی

لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ؕ

اسی کی ملکیت ہے جو کچھ آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمینوں میں ہے

مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ؕ

کون ہے جو اس کی اجازت کے بغیر اسکے سامنے سفارش کرے

---

يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ

جانتا ہے جو کچھ بندوں کے سامنے ہے اور جو کچھ انکے پیچھے ہے

وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ

اور نہیں گھیر سکتے ہیں اسکے بندے کچھ بھی اس کے علم میں سے مگر جو کچھ وہ چاہے۔

وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ

وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ (سورہ البقرہ)

اسکی کرسی گھیرے ہوئے ہے آسمانوں اور زمین کو، اور انکی حفاظت اسکو تھکا نہیں دیتی، وہی برتر اور بزرگ ہے

سُبْحَانَ اللّٰهِ (۳۳مرتبہ)(رواہ مسلم کذافی المشکوٰۃ)

پاک ہے اللہ کی ذات ہر عیب سے

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ (۳۳مرتبہ)(رواہ مسلم کذافی المشکوٰۃ)

تمام تعریفیں اسی اللہ تعالی کے لئے ہیں

اَللّٰهُ اَكْبَرُ (۳۴مرتبہ)(رواہ مسلم کذافی المشکوٰۃ)

اللہ تعالی سب سے بڑے ہیں

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ (۱۰مرتبہ)(رواہ ابوداؤد وابن ماجہ کذافی المشکوہ)

اللہ تعالی کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے وہ یکتا ہے اسکا کوئی شریک نہیں ہے بادشاہی اسی کی ہے اور اسی کے لئے تمام تعریفیں ہیں اور وہ ہر چیز پر قادر ہے

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْمَلِكُ الْجَبَّارُ

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے جو بادشاہ ہے اور زبردست طاقتور ہے

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْوَاحِدُ الْقَهَّارُ

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے جو یکتا ہے اور بہت غلبہ والا ہے

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْعَزِيْزُ الْغَفَّارُ

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے جو غالب، بہت مغفرت کرنے والا ہے

## لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْكَرِيْمُ السَّتَّارُ

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے جو کرم کرنے والا اور پردہ پوشی کرنے والا ہے

## لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْكَبِيْرُ الْمُتَعَالُ

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے جو بڑا اور بلند و بالا ہے۔

## لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ خَالِقُ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے جو رات اور دن کو پیدا کرنے والا ہے

## لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْمَعْبُوْدُ بِكُلِّ مَكَانٍ

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے جس کی ہر جگہ عبادت کی جاتی ہے

## لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْمَذْكُوْرُ بِكُلِّ لِسَانٍ

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے جس کا ذکر ہر زبان پر جاری ہے

## لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْمَعْرُوْفُ بِكُلِّ اِحْسَانٍ

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے جو اپنے ہر احسان سے پہچانا جاتا ہے

## لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ كُلَّ يَوْمٍ هُوَ فِيْ شَاْنٍ

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے جو ہر آن نرالی شان کے ساتھ ہے

## لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اِیْمَانًا بِاللّٰہِ

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے اللہ تعالی پر ایمان لاتے ہوئے

(یعنی اسکے معبود ہونے پر میں ایمان لاتا ہوں)

## لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اَمَانًا مِّنَ اللّٰہِ

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے اس کلمہ کو اللہ کی طرف سے امان تصور کرتے ہوئے

## لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اَمَانَۃً عِنْدَ اللّٰہِ

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے اس کلمہ کو اللہ کی طرف سے امانت سمجھتے ہوئے

## لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے کوئی توفیق اور طاقت اس کے سوا نہیں

## لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَلَا نَعْبُدُ اِلَّا اِیَّاہُ (رواہ مسلم)

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہم اس کے سوا کسی اور کی عبادت نہیں کرتے ہیں

## لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ حَقًّا حَقًّا

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے یہ کلمہ ایک ثابت شدہ حقیقت ہے

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اِيْمَانًا وَّصِدْقًا

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے اس پر ہمیں پکا اور سچا ایمان ہے

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ تَعَبُّدًا وَّرِقًّا

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے اسکی بندگی اور غلامی کرتے ہوئے

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ تَلَطُّفًا وَّرِفْقًا

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے لطف و کرم اور نرمی کے ساتھ

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ قَبْلَ كُلِّ شَيْءٍ (رواہ طبرانی)

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے اسکی ذات ہر چیز سے پہلے ہے

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ بَعْدَ كُلِّ شَيْءٍ (رواہ طبرانی)

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے اسکی ذات ہر چیز کے بعد باقی ہے

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ يَبْقٰى رَبُّنَا وَيَفْنٰى وَيَمُوْتُ كُلُّ شَيْءٍ (رواہ طبرانی)

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے ہمارا رب باقی رہے گا اور ہر چیز فنا ہو جائے گی اور مر جائے گی

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ الْمُبِيْنُ (ابو نعیم)

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے جو حقیقی اور واضح بادشاہ ہے

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ الْيَقِيْنُ

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے جو حقیقی اور یقینی بادشاہ ہے۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ (کنز العمال)

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے جو بلند و بالا و بزرگ تر ہے

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْحَلِيْمُ الْكَرِيْمُ (کنز العمال)

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے جو بردبار اور کرم کرنے والا ہے

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ رَبُّ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ وَرُبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے وہ ساتوں آسمانوں کا رب ہے اور وہ رب ہے عرش عظیم کا (رواہ البخاری)

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اَكْرَمُ الْاَكْرَمِيْنَ

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے جو تمام سخیوں سے زیادہ سخی ہے

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اَرْحَمُ الرَّاحِمِيْنَ

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے جو تمام رحم کرنے والوں میں سب سے بڑا رحم کرنے والا ہے

## لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ حَبِيْبُ التَّوَّابِيْنَ

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے وہ توبہ کرنے والوں سے محبت کرنے والا ہے

## لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ رَاحِمُ الْمَسَاكِيْنَ

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے جو مسکینوں پر رحم کرنے والا ہے

## لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ هَادِي الْمُضِلِّيْنَ

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے وہ گمراہوں کو ہدایت دینے والا ہے

## لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ دَلِيْلُ الْحَائِرِيْنَ

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے حیران لوگوں کا رہنما ہے

## لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اَمَانُ الْخَائِفِيْنَ

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے خوف زدہ لوگوں کو امن دینے والا ہے

## لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ غِيَاثُ الْمُسْتَغِيْثِيْنَ

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے مدد طلب کرنے والوں کی مدد کرنے والا ہے

## لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ خَيْرُ النَّاصِرِيْنَ

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے جو بہترین مددگار ہے

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ خَیْرُ الْحَافِظِیْنِ

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے جو بہترین حفاظت کرنے والا ہے

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ خَیْرُ الْوَارِثِیْنَ

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے جو بہتر وارث عطا کرنے والا ہے

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ خَیْرُ الْحَاکِمِیْنَ

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے جو بہترین حاکم ہے

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ خَیْرُ الرَّازِقِیْنَ

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے جو بہترین رزق دینے والا ہے

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ خَیْرُ الْفَاتِحِیْنَ (القرآن)

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے جو بہتر فتح و نصرت دینے والا ہے

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ خَیْرُ الْغَافِرِیْنَ (القرآن)

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے جو بہتر مغفرت کرنے والا ہے

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ خَیْرُ الرَّاحِمِیْنَ

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے جو بہترین رحم کرنے والا ہے

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ (وَصَدَقَ وَعْدَہٗ) وَنَصَرَ عَبْدَہٗ وَاَعَزَّ جُنْدَہٗ وَھَزَمَ الْاَحْزَابَ وَحْدَہٗ وَلَا شَیْءَ بَعْدَہٗ (رواہ مسلم)

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں ہے وہ اکیلا ہے اس نے اپنا وعدہ سچ کر دکھایا اور اپنے بندے (حضرت محمد ﷺ) کی مدد کی اور اپنے لشکر کو عزت بخشی اور اسلام دشمن جماعتوں کو تنہا شکست دی

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اَھْلُ النِّعْمَۃِ وَلَہُ الْفَضْلُ وَلَہُ الثَّنَآءُ الْحَسَنُ

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے وہ نعمتوں کا عطا کرنے والا اور اسی کا فضل و کرم ہے اور اسی کے لئے بہترین تعریفیں ہیں (رواہ مسلم)

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ عَدَدَ خَلْقِہٖ وَزِنَۃَ عَرْشِہٖ وَرِضَا نَفْسِہٖ وَمِدَادَ کَلِمَاتِہٖ

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے (میں گواہی دیتا ہوں) اسکی مخلوق کی تعداد اور اسکے عرش کے وزن کے برابر اور اسکی خوشنودی کی حد تک اور اسکے کلمات کے بقدر

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ صَاحِبُ الْوَحْدَانِیَّۃِ الْفَرْدَانِیَّۃِ الْقَدِیْمِیَّۃِ الْاَزَلِیَّۃِ الْاَبَدِیَّۃِ لَیْسَ لَہٗ ضِدٌّ وَّلَا نِدٌّ وَّلَا شِبْہٌ وَّلَا شَرِیْکٌ

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے جو تنہا و یکتا ہمیشہ رہنے والا اور ازلی اور ابدی ہے نہ اسکا کوئی مقابل اور نہ اسکا کوئی ہمسر اور نہ اس جیسا کوئی، اور نہ اسکا کوئی شریک ہی ہے

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ

اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے وہ اکیلا ہے اسکا کوئی شریک نہیں

لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ يُحْيِيْ وَيُمِيْتُ وَهُوَ حَيٌّ لَّا يَمُوْتُ بِيَدِهِ الْخَيْرُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ وَّاِلَيْهِ الْمَصِيْرُ (رواہ ترمذی وابن ماجہ)

اسی کا ملک ہے اور اسی کے لئے تمام تعریفیں ہیں، وہ زندہ کرتا اور موت دیتا ہے اور وہ خود زندہ جاوید ہے اس پر موت طاری نہیں ہوتی اسی کے دستِ قدرت میں ساری خیر ہے اور وہ ہر چیز پر قادر ہے اور اسی کی طرف لوٹ کر جانا ہے

هُوَ الْاَوَّلُ وَالْاٰخِرُ وَالظَّاهِرُ وَالْبَاطِنُ وَهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ

وہی اول ہے اور وہی آخر ہے اور وہی ظاہر ہے اور وہی باطن ہے اور وہ ہر چیز کو جاننے والا ہے (القرآن)

لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ وَّهُوَ السَّمِيْعُ الْبَصِيْرُ (القرآن)

کوئی شئے اس جیسی نہیں ہے وہ سننے اور دیکھنے والا ہے

حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِيْرُ

(۳ مرتبہ)

ہمارے لئے اللہ ہی کافی ہے اور وہ کیا ہی اچھا کارساز، کیا ہی اچھا آقا اور کیا ہی اچھا مددگار ہے

غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَاِلَيْكَ الْمَصِيْرُ

اے ہمارے رب! ہم تجھ ہی سے مغفرت طلب کرتے ہیں اور تیری ہی

طرف واپس آنا ہے

اَللّٰهُمَّ لَا مَانِعَ لِمَا اَعْطَيْتَ وَلَا مُعْطِيَ لِمَا مَنَعْتَ وَلَا رَآدَّ

لِمَا قَضَيْتَ وَلَا يَنْفَعُ ذَا الْجَدِّ مِنْكَ الْجَدُّ (رواہ بخاری و ابو داؤد)

اے اللہ! جو آپ عطا کریں اسکو کوئی روکنے والا نہیں ہے اور جس چیز کو آپ روک

دیں اس کو کوئی دینے والا نہیں اور جس چیز کا آپ فیصلہ کریں اسے کوئی ٹالنے والا

نہیں اور کسی صاحب مال وجاہ کو اسکا وہ مال وجاہ آپکے مقابلہ میں نفع نہیں دے سکتا

سُبْحَانَ رَبِّيَ الْعَلِيِّ الْاَعْلَى الْوَهَّابِ (الحزب الاعظم للملا علی القاری)

پاک ہے میرے پروردگار کی ذات جو بلند و بالا اور بہت عطا کرنے والا ہے

سُبْحَانَ رَبِّيَ الْعَلِيِّ الْاَعْلَى الْوَهَّابِ (الحزب الاعظم للملا علی القاری)

پاک ہے میرے پروردگار کی ذات جو بلند و بالا اور بہت عطا کرنے والا ہے

سُبْحَانَ رَبِّيَ الْعَلِيِّ الْاَعْلَى، الْكَرِيْمِ الْوَهَّابِ يَا وَهَّابُ

پاک ہے میرے پروردگار کی ذات، جو بلند و بالا کریم اور بہت عطا کرنے والا

ہے۔ اے عطا کرنے والے۔ (الحزب الاعظم للملا علی القاری)

## سُبۡحَانَكَ مَا عَبَدۡنَاكَ حَقَّ عِبَادَتِكَ

پاک ہے آپکی ذات ہر عیب و نقص سے، ہم نے آپکی عبادت اس طرح نہیں کی جیسا کہ آپکی عبادت کا حق تھا

## سُبۡحَانَكَ مَا عَرَفۡنَاكَ حَقَّ مَعۡرِفَتِكَ

پاک ہے آپکی ذات ہر عیب و نقص سے، ہم نے آپ کو اس طرح سے نہیں پہچانا جیسا کہ آپ کو پہچاننے کا حق تھا

## سُبۡحَانَكَ مَا ذَكَرۡنَاكَ حَقَّ ذِكۡرِكَ

پاک ہے آپکی ذات ہر عیب و نقص سے، ہم نے آپکا ذکر اس طرح نہیں کیا جیسا کہ آپ کے ذکر کا حق تھا

## سُبۡحَانَكَ مَا شَكَرۡنَاكَ حَقَّ شُكۡرِكَ

پاک ہے آپکی ذات ہر عیب و نقص سے، ہم نے آپ کا شکر اس طرح ادا نہیں کی جیسا کہ آپکے شکر ادا کرنے کا حق تھا

## سُبۡحَانَ اللهِ الۡاَبَدِيِّ الۡاَبَدِ

پاک ہے اللہ کی ذات وہ ہمیشہ ہمیش رہنے والا ہے

## سُبۡحَانَ اللهِ الۡوَاحِدِ الۡاَحَدِ

پاک ہے اللہ کی ذات جو تن تنہا، اکیلا ہے

سُبْحَانَ اللّٰہِ الْفَرْدِ الصَّمَدِ

پاک ہے اللہ کی ذات جو یکتا و بے نیاز ہے

سُبْحَانَ اللّٰہِ رَافِعِ السَّمٰوٰتِ بِغَیْرِ عَمَدٍ

پاک ہے اللہ کی ذات، جو آسمانوں کو بغیر ستونوں کے بلند کرنے والا ہے

سُبْحَانَ اللّٰہِ الَّذِیْ لَمْ یَتَّخِذْ صَاحِبَۃً وَّلَا وَلَدًا

(عن حماد بن ابی حنیفہؒ، مومن کا ہتھیار)

پاک ہے اللہ کی ذات جس نے نہ بیوی ہی اختیار کی نہ کسی کو اولاد ہی بنایا ہے

سُبْحَانَ اللّٰہِ الَّذِیْ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ

پاک ہے اس اللہ کی ذات جو نہ کسی سے جنا اور نہ اس سے کوئی جنا اور نہ ہی کوئی اسکا ہمسر ہے (عن حماد بن ابی حنیفہؒ، مومن کا ہتھیار)

سُبْحَانَ الْمَلِكِ الْقُدُّوْسِ (القرآن)

پاک ہے اسکی ذات، جو بادشاہ ہے ہر عیب و نقص سے پاک ہے

سُبْحَانَ ذِی الْمُلْكِ وَالْمَلَکُوْتِ

پاک ہے وہ ذات جو انسانوں کی دنیا اور فرشتوں کے عالم کا مالک ہے

سُبْحَانَ ذِی الْعِزَّةِ وَالْعَظَمَةِ وَالْقُدْرَةِ وَالْهَيْبَةِ وَالْجَلَالِ وَالْجَمَالِ وَالْكَمَالِ وَالْبَقَآءِ وَالثَّنَآءِ وَالضِّيَآءِ وَالْآلَاءِ وَالنَّعْمَآءِ وَالْكِبْرِيَآءِ وَالْجَبَرُوْتِ

پاک ہے وہ ذات جو عزت و عظمت اور قدرت و ہیبت اور رعب و جمال اور کمال و ہیشگی، اور لائق تعریف و منبع نور اور ظاہری و باطنی نعمتوں اور بزرگی و غلبہ کا سرچشمہ ہے

سُبْحَانَ الْمَلِكِ الْحَيِّ الَّذِیْ لَا يَنَامُ وَلَا يَمُوْتُ

پاک ہے وہ ذات جو بادشاہ زندہ و جاوید ہے جو نہ سوتا ہے اور نہ اس پر موت طاری ہوتی ہے

سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّنَا وَرَبُّ الْمَلَائِكَةِ وَالرُّوْحِ (شامی)

پاک ہے ہر عیب و نقص سے ہمارا اور ملائکہ اور جبرئیلؑ کا رب

سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ (رواہ ابن ماجہ)

پاک ہے اللہ کی ذات اور تمام تعریفیں اللہ ہی کے لئے ہیں اور اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں ہے اور اللہ سب سے بڑا ہے اور اللہ کے سوا کسی کو قدرت و طاقت نہیں ہے جو بلند و بالا اور عظیم ہے

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْمَلِكُ الْحَقُّ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ (رواہ البخاری)

اے اللہ ! آپ وہ حقیقی بادشاہ ہیں کہ کوئی معبود نہیں آپ کے بغیر

| | | | |
|---|---|---|---|
| یَااَللّٰهُ | یَارَحْمٰنُ | یَارَحِیْمُ | یَامَلِکُ |
| اے اللہ (جل شانہ) | اے دنیا کے مہربان | اے آخرت کے مہربان | اے بادشاہ |
| یَاقُدُّوْسُ | یَاسَلَامُ | یَامُؤْمِنُ | یَامُهَیْمِنُ |
| اے پاک ذات | اے سلامتی والے | اے امن دینے والے | اے (کائنات کے) نگہبان |
| یَاعَزِیْزُ | یَاجَبَّارُ | یَامُتَکَبِّرُ | یَاخَالِقُ |
| اے بہت غالب | اے زبردست | اے بڑائی اور کبریائی والے | اے پیدا کرنے والے |
| یَابَارِئُ | یَامُصَوِّرُ | یَاغَفَّارُ | یَاقَهَّارُ |
| اے انوکھا بنانے والے | اے صورتوں کو بنانے والے | اے بہت مغفرت کرنے والے | اے بہت قہر کرنے والے |
| یَاوَهَّابُ | یَارَزَّاقُ | یَافَتَّاحُ | یَاعَلِیْمُ |
| اے بہت عطا کرنے والے | اے بہت رزق دینے والے | اے رحمت کا دروازہ کھولنے والے | اے بہت جاننے والے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| **یَاقَابِضُ**<br>اے روکنے والے | **یَابَاسِطُ**<br>اے وسعت عطا کرنے والے | **یَاخَافِضُ**<br>اے گرانے والے | **یَارَافِعُ**<br>اے بلند کرنے والے |
| **یَامُعِزُّ**<br>اے عزت بخشنے والے | **یَامُذِلُّ**<br>اے ذلت دینے والے | **یَاسَمِیْعُ**<br>اے بہت سننے والے | **یَابَصِیْرُ**<br>اے بہت دیکھنے والے |
| **یَاحَکَمُ**<br>اے فیصلہ کرنے والے | **یَاعَدْلُ**<br>اے انصاف کرنے والے | **یَالَطِیْفُ**<br>اے مہربانی کرنے والے | **یَاخَبِیْرُ**<br>اے خبر رکھنے والے |
| **یَاحَلِیْمُ**<br>اے بردبار | **یَاعَظِیْمُ**<br>اے عظمت والے | **یَاغَفُوْرُ**<br>اے بہت مغفرت کرنے والے | **یَاشَکُوْرُ**<br>اے فرمانبرداروں کے قدردان |
| **یَاعَلِیُّ**<br>اے بلند وبالا ذات | **یَاکَبِیْرُ**<br>اے بزرگ وبرتر | **یَاحَفِیْظُ**<br>اے حفاظت کرنے والے | **یَامُقِیْتُ**<br>اے ہر چیز کے نگہبان |
| **یَاحَسِیْبُ**<br>اے حساب لینے والے | **یَاجَلِیْلُ**<br>اے عظیم قدر والے | **یَاکَرِیْمُ**<br>اے کرم کرنے والے | **یَارَقِیْبُ**<br>اے نگرانی کرنے والے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| **یَامُجِیْبُ** | **یَاوَاسِعُ** | **یَاحَکِیْمُ** | **یَاوَدُوْدُ** |
| اے قبول کرنے والے | اے وسیع قدرت والے | اے حکمت والے | اے محبت کرنے |
| **یَامَجِیْدُ** | **یَابَاعِثُ** | **یَاشَھِیْدُ** | **یَاحَقُّ** |
| اے بلند شان والے | اے قبروں سے اٹھانے والے | اے حاضر وناظر | اے برحق ذات |
| **یَاوَکِیْلُ** | **یَاقَوِیُّ** | **یَامَتِیْنُ** | **یَاوَلِیُّ** |
| اے کافی ہونے والے | اے طاقت والے | اے مضبوط ترین ذات | اے دوستی کرنے والے |
| **یَاحَمِیْدُ** | **یَامُحْصِیْ** | **یَامُبْدِئُ** | **یَامُعِیْدُ** |
| اے لائق حمد وثناء | اے شمار کرنے والے | اے ابتداء کرنے والے | اے دوبارہ لوٹانے والے |
| **یَامُحْیِیْ** | **یَامُمِیْتُ** | **یَاحَیُّ** | **یَاقَیُّوْمُ** |
| اے زندہ کرنے والے | اے مارنے والے | اے ہمیشہ رہنے والے | اے قائم رکھنے والے |
| **یَاوَاجِدُ** | **یَامَاجِدُ** | **یَاوَاحِدُ** | **یَااَحَدُ** |
| اے صاحب وجود | اے عظیم وبرتر ذات | اے خوبیوں میں یکتا | اے وجود میں ایک |

| | | | |
|---|---|---|---|
| **یَاصَمَدُ**<br>اے بے نیاز ذات | **یَاقَادِرُ**<br>اے قدرت والے | **یَامُقْتَدِرُ**<br>اے بااقتدار وعزت والے | **یَامُقَدِّمُ**<br>اے آگے بڑھانے والے |
| **یَامُؤَخِّرُ**<br>اے پیچھے کرنے والے | **یَااَوَّلُ**<br>اے سب سے پہلے | **یَاآخِرُ**<br>اے سب سے آخری ذات | **یَاظَاهِرُ**<br>اے ظاہر |
| **یَابَاطِنُ**<br>اے پوشیدہ ذات | **یَاوَالِیُ**<br>اے حکومت والے | **یَامُتَعَالِیُ**<br>اے بلند وبرتر ہستی | **یَابَرُّ**<br>اے نیکوکار |
| **یَاتَوَّابُ**<br>اے بار بار توبہ قبول کرنے والے | **یَامُنْعِمُ**<br>اے نعمت عطا کرنے والے | **یَامُنْتَقِمُ**<br>اے انتقام لینے والے | **یَاعَفُوُّ**<br>اے درگذر کرنے والے |
| **یَارَؤُوفُ**<br>اے مہربانی کرنے والے | **یَامَالِكَ الْمُلْكِ**<br>اے کائنات کے مالک | **یَاذَاالْجَلَالِ**<br>اے عزت والے | **وَالْاِکْرَامِ**<br>اور بزرگی والے |
| **یَارَبُّ**<br>اے تربیت کرنے والے | **یَامُقْسِطُ**<br>اے انصاف کرنے والے | **یَاجَامِعُ**<br>اے جمع کرنے والے | **یَاغَنِیُّ**<br>اے بے نیاز |

| | | | |
|---|---|---|---|
| يَامُغْنِيْ | يَامُعْطِيْ | يَامَانِعُ | يَاضَآرُّ |
| اے بے نیاز کرنے والے | اے عطا کرنے والے | اے روکنے والے | اے نقصان دینے والے |
| يَانَافِعُ | يَانُوْرُ | يَاهَادِيْ | يَابَدِيْعُ |
| اے نفع دینے والے | اے روشن ذات | اے راہ دکھانے والے | اے بے مثال بنانے والے |
| يَابَاقِيْ | يَاوَارِثُ | يَارَشِيْدُ | يَاصَبُوْرُ |
| اے ہمیشہ رہنے والے | اے مال ومتاع کے وارث | اے رہنمائی کرنے والے | اے نہایت بردبار |

| | | |
|---|---|---|
| يَاصَبُوْرُ | يَاصَادِقُ | يَاسَتَّارُ |
| اے نہایت بردبار | اے سچ فرمانے والے | اے پردہ پوشی کرنے والے |

يَامَنْ تَقَدَّسَ عَنِ الْاَشْبَاهِ ذَاتُهٗ وَتَنَزَّهَ عَنْ مُّشَابِهَةِ الْاَمْثَالِ صِفَاتُهٗ

اے وہ ہستی جسکی ذات ہمسروں سے پاک ہے اور جسکی صفات مشابہتوں سے پاک ہے

وَيَامَنْ دَلَّتْ عَلٰى وَحْدَانِيَّتِهٖ آيَاتُهٗ

اے وہ ذات جسکی نشانیاں اسکی وحدانیت پر دلالت کرتی ہیں

وَشَهِدَتْ بِرُبُوبِيَّتِهٖ مَصْنُوعَاتُهٗ

اور اسکی بنائی ہوئی چیزیں اس کے پروردگار ہونے پر گواہی دے رہی ہیں

وَاحِدٌ لَّا مِنْ قِلَّةٍ وَّمَوْجُوْدٌ لَّا مِنْ عِلَّةٍ

وہ اکیلا ہے لیکن کسی کمی کی وجہ سے نہیں اور وہ موجود ہے مگر کسی سبب سے نہیں

يَامَنْ هُوَ بِالْبِرِّ مَعْرُوْفٌ وَّبِالْاِحْسَانِ مَوْصُوْفٌ مَّعْرُوْفٌ بِلَا غَايَةٍ

اے وہ ذات جو نیکی میں مشہور ہے اور احسان (کی صفت) سے موصوف ہے جس کی مشہوری کی کوئی حد نہیں

وَّمَوْصُوْفٌ بِلَا نِهَايَةٍ

اور بے انتہا تعریف کی ہوئی ذات

اَوَّلٌ قَدِيْمٌ بِلَا ابْتِدَآءٍ

ایسا اول ہے ایسا قدیم ہے جسکی کوئی ابتداء نہیں

وَّاٰخِرٌ كَرِيْمٌ بِلَا انْتِهَآءٍ

اور سب سے آخر ایسا کریم کہ جسکی کوئی انتہاء نہیں

وَغَفَرَ ذُنُوبَ الْمُذْنِبِيْنَ كَرَمًا وَّحِلْمًا

اور اس نے اپنے کرم اور اپنی بردباری سے گناہگاروں کے گناہ معاف کر دیئے

يَا مَنْ لَيْسَ كَمِثْلِهِ شَيْءٌ وَّهُوَ السَّمِيْعُ الْبَصِيْرُ

اے وہ ذات جس کے مثل کوئی چیز نہیں اور وہ بہت سننے اور دیکھنے والا ہے

حَسْبُنَا اللهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِيْرُ

اللہ ہمارے لئے کافی ہے اور وہ کیا ہی اچھا کارساز، اچھا آقا اور بہترین مدد گار ہے

يَا دَائِمًا بِلَا فَنَآءٍ وَّيَا قَائِمًا بِلَا زَوَالٍ وَّيَا مُدَبِّرًا بِلَا وَزِيْرٍ

اے وہ ذات جو کسی فنا کے بغیر ہمیشہ رہنے والی اور اے وہ ذات جو کسی زوال کے بغیر کائنات کی نگرانی کرنے والی ہے اور اے وہ ذات جو کسی وزیر کے بغیر سلطنتِ کائنات چلانے والی ہے

سَهِّلْ عَلَيْنَا وَعَلٰى وَالِدَيْنَا كُلَّ عَسِيْرٍ

آسان فرما ہم پر اور ہمارے والدین پر ہر قسم کی مشکل

لَا اُحْصِيْ ثَنَآءً عَلَيْكَ اَنْتَ كَمَآ اَثْنَيْتَ عَلٰى نَفْسِكَ

میں آپ کے شایان شان تعریف نہیں کر سکتا آپ ٹھیک ویسے ہی ہیں جیسی کہ آپ نے اپنی خود اپنی تعریف فرمائی ہے

عَزَّ جَارُكَ وَجَلَّ ثَنَآئُكَ وَتَقَدَّسَتْ اَسْمَآئُكَ وَعَظُمَ شَانُكَ وَلَآ اِلٰهَ غَيْرُكَ

تیرے پڑوس میں رہنے والا معزز ہے اور تیری تعریف برتر ہے اور تیرے نام مقدس ہیں اور تیری شان بلند وبالا ہے اور تیرے سوا کوئی معبود نہیں

يَفْعَلُ اللّٰهُ مَا يَشَآءُ بِقُدْرَتِهٖ وَيَحْكُمُ مَا يُرِيْدُ بِعِزَّتِهٖ اَلَآ اِلَى اللّٰهِ تَصِيْرُ الْاُمُوْرُ

اللہ تعالی اپنی قدرت سے جو چاہتا کرتا ہے اور جس بات کا ارادہ کرتا ہے اپنی طاقت سے اس کا فیصلہ صادر کرتا ہے غور سے سنو! تمام معاملات اللہ ہی کی طرف لوٹتے ہیں

كُلُّ شَيْءٍ هَالِكٌ اِلَّا وَجْهَهٗ لَهُ الْحُكْمُ وَاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ

اس کی ذات کے سوا ہر چیز فنا ہونے والی ہے اسی کی حکومت ہے اور اسی کی طرف تم لوٹائے جاؤ گے

فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ

پس اے (محمد ﷺ) اللہ تعالی آپ کے لئے کافی ہو جائے گا (ان منافقوں کی طرف سے) اور وہ سننے اور جاننے والا ہے

حَسْبُنَا اللّٰهُ وَ كَفٰى سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ دَعَا لَيْسَ وَرَآءَ اللّٰهِ الْمُنْتَهٰى مَنِ اعْتَصَمَ بِاللّٰهِ نَجٰى

اللہ ہمارے لئے کافی ہے اور ہمارا کارساز ہے اللہ تعالی نے اس کی دعا سن لی جس نے اس کو پکارا، اللہ تعالی کے بعد (مرادوں) کی اور کہیں انتہا نہیں، جس نے اللہ تعالی کے دامن کو مضبوطی سے پکڑا وہ نجات پا گیا

سُبْحَانَ مَنْ لَمْ يَزَلْ رَبًّا رَّحِيمًا وَّلَا يَزَالُ كَرِيمًا

پاک ہے وہ ذات جو ہمیشہ سے پروردگار اور رحم کرنے والی اور ہمیشہ سے کرم (سخاوت) کرنے والی ہے

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْحَلِيمُ الْكَرِيمُ (کنز العمال)

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں جو بردبار، سخی ہے

سُبْحَانَ اللّٰهِ وَتَبَارَكَ اللّٰهُ رَبُّ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ وَرَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيمِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ

اللہ کی ذات پاک ہے اور بابرکت ہے جو ساتوں آسمانوں اور عرش عظیم کا رب ہے اور تمام تعریفیں اللہ ہی کے لئے ہیں جو تمام عالموں کا رب ہے

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيكَ لَهٗ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں وہ تنہا ہے اسکا کوئی شریک نہیں

اِلٰهًا وَّاحِدًا اَحَدًا صَمَدًا فَرْدًا وِّتْرًا حَيًّا قَيُّوْمًا دَائِمًا اَبَدًا

ایسا معبود جو تنہا و یکتا، بے نیاز، یگانہ، طاق، زندہ، قائم و دائم اور ہمیشہ رہنے والا ہے

لَمْ يَتَّخِذْ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا (الدعوات الکبیر للبیہقی)

جس نے نہ بیوی ہی اختیار کی اور نہ ہی اولاد اختیار کی ہے

وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ شَرِيْكٌ فِي الْمُلْكِ (الدعوات الکبیر للبیہقی)

اور نہ ہی ملک میں اسکا کوئی شریک ہے

وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ وَلِيٌّ مِّنَ الذُّلِّ (الدعوات الکبیر للبیہقی)

اور (کمزوری یا عیب کے سبب) اسکا کوئی معاون و مددگار نہیں ہے

وَ كَبِّرْهُ تَكْبِيْرًا، اَللّٰهُ اَكْبَرُ (الدعوات الکبیر للبیہقی)

اور اس کی بڑائی بیان کر، اللہ سب سے بڑا ہے

حَسْبُنَا اللّٰهُ لِدِيْنِنَا (مکارم الاخلاق للخراطی)

اللہ ہی کافی ہے ہمارے دین کے لئے

حَسْبُنَا اللّٰهُ لِدُنْيَانَا (مکارم الاخلاق للخراطی)

اللہ ہی کافی ہے ہماری دنیا کے لئے

حَسْبُنَا اللهُ لِمَا اَهَمَّنَا (مکارم الاخلاق للخراطی)

اللہ ہی کافی ہے ہمارے لئے جو کچھ مصیبت ہمیں آئے

حَسْبُنَا اللهُ لِمَنْ بَغٰى عَلَيْنَا (مکارم الاخلاق للخراطی)

اللہ ہی ہمارے لئے کافی ہے اس شخص پر جو ہمارے اوپر ظلم کرے

حَسْبُنَا اللهُ لِمَنْ حَسَدَنَا (مکارم الاخلاق للخراطی)

اللہ ہی کافی ہے ہمارے لئے اس شخص کی طرف سے جو ہمارے ساتھ حسد کرے

حَسْبُنَا اللهُ لِمَنْ كَادَنَا بِالسُّوْءِ (مکارم الاخلاق للخراطی)

اللہ ہی کافی ہے ہمارے لئے اس شخص کی طرف سے جو ہمارے خلاف سازش کرے

حَسْبُنَا اللهُ عِنْدَ الْمَوْتِ (مکارم الاخلاق للخراطی)

اللہ ہی کافی ہے ہمارے لئے موت کے وقت۔

حَسْبُنَا اللهُ عِنْدَ الْقَبْرِ (مکارم الاخلاق للخراطی)

اللہ ہی کافی ہے ہمارے لئے قبر میں

حَسْبُنَا اللهُ عِنْدَ الْمَسَآئِلِ (مکارم الاخلاق للخراطی)

اللہ ہی کافی ہے ہمارے لئے سوالوں کے وقت

حَسْبُنَا اللّٰهُ عِنْدَ الصِّرَاطِ (مکارم الاخلاق للخراطی)

اللہ ہی کافی ہے ہمارے لئے پل صراط پر

حَسْبُنَا اللّٰهُ عِنْدَ الْحِسَابِ

اللہ ہی کافی ہے ہمارے لئے حساب کے وقت

حَسْبُنَا اللّٰهُ عِنْدَ الْمِيْزَانِ (مکارم الاخلاق للخراطی)

اللہ ہی کافی ہے ہمارے لئے ہمارے اعمال کے تولنے کے وقت

حَسْبُنَا اللّٰهُ عِنْدَ الْجَنَّةِ وَالنَّارِ

اللہ ہی کافی ہے ہمارے لئے جنت میں جانے اور جہنم سے بچانے کے لئے

حَسْبُنَا اللّٰهُ عِنْدَ اللِّقَآءِ

اللہ ہی کافی ہے ہمارے لئے دیدار کے وقت

حَسْبِيَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَاِلَيْهِ اُنِيْبُ

میرے لئے وہ اللہ ہی کافی ہے جس کے سوا کوئی معبود نہیں ہے اسی پر میں
بھروسہ کرتا ہوں اور اسی کی طرف میں لوٹوں گا

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ اللّٰهِ مَآ اَعْظَمَ اللّٰهُ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں ہے پاک ہے اللہ کی ذات، اللہ کس قدر بڑا ہے

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ اللّٰهِ مَآ اَحْلَمَ اللّٰهُ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں ہے پاک ہے اللہ کی ذات، اللہ کس قدر حلیم (بردبار) ہے

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ اللّٰهِ مَآ اَكْرَمَ اللّٰهُ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں ہے پاک ہے اللہ کی ذات، اللہ کس قدر سخی ہے

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ (بخاری)

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں ہے وہ تنہا ہے اسکا کوئی شریک نہیں

مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ حَقًّا

محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اللہ کے برحق پیغمبر ہیں

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كُلَّمَا ذَكَرَهُ الذَّاكِرُوْنَ

اے اللہ! درود نازل فرما ہمارے سردار (حضرت) محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر جب جب

کہ ذکر کرنے والے آپ کا ذکر کریں

وَصَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ كُلَّمَا غَفَلَ عَنْ ذِكْرِهِ الْغَافِلُوْنَ

اے اللہ! درود نازل فرمائے ہمارے سردار (حضرت) محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر جب

جب کہ غافل لوگ آپ کا ذکر کرنے سے غافل ہو جائیں (القول البدیع)

رَضِيْنَا بِاللهِ تَعَالٰی رَبًّا وَّبِالْاِسْلَامِ دِيْنًا

ہم راضی ہیں اللہ تعالیٰ سے، اس کے رب ہونے پر اور اسلام کے دین ہونے پر

وَّبِمُحَمَّدٍ صَلَّی اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَبِيًّا وَّرَسُوْلًا (رواہ الدارمی)

اور حضرت محمد ﷺ سے اسکے نبی اور رسول ہونے پر

وَّبِالْقُرْاٰنِ اِمَامًا وَّبِالْكَعْبَةِ قِبْلَةً

اور قرآن پاک کے رہنما ہونے پر اور کعبہ کے قبلہ ہونے پر

وَّبِالصَّلٰوةِ فَرِيْضَةً

اور نماز کے ہم پر فرض ہونے پر

وَّبِالْمُؤْمِنِيْنَ اِخْوَانًا

اور مؤمنین سے ہمارے بھائی ہونے پر

وَّبِالصِّدِّيْقِ وَبِالْفَارُوْقِ وَبِذِی النُّوْرَيْنِ وَبِالْمُرْتَضٰی اَئِمَّةً
رِضْوَانُ اللهِ تَعَالٰی عَلَيْهِمْ اَجْمَعِيْنَ

حضرت ابو بکر صدیقؓ اور حضرت عمر فاروقؓ اور حضرت عثمانؓ ذی النورین اور حضرت علی مرتضیٰؓ سے کہ یہ ہمارے پیشوا ہیں۔ ان سب پر اللہ تعالیٰ کی رضامندی ہو

مَرْحَبًا بِالصَّبَاحِ الْجَدِيْدِ وَبِالْيَوْمِ السَّعِيْدِ

مبارک ہو نئی صبح اور اچھا دن مبارک ہو

وَبِالْمَلَكَيْنِ الْكَاتِبَيْنِ الشَّاهِدَيْنِ الْعَادِلَيْنِ

اور مبارک ہو اعمال لکھنے والے دو فرشتوں کو جو کہ عدل وانصاف والے گواہ ہیں

حَيَّا كُمَا اللهُ تَعَالٰى فِيْ غُرَّةِ يَوْمِنَا هٰذَا اُكْتُبَا فِيْ اَوَّلِ
صَحِيْفَتِنَا بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ تعالی تم دونوں کو سلامت رکھے ہمارے آج کے اس دن کی ابتداء میں
ہمارت اعمال نامہ میں لکھو بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

وَاَشْهَدَا بِاَنَّا نَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ
وَنَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ (رواہ مسلم)

اور تم دونوں گواہ رہو کہ ہم گواہی دیتے ہیں اس بات کی کہ اللہ کے سوا کوئی
معبود نہیں ہے وہ یکتا ہے اس کا کوئی شریک نہیں ہے اور ہم گواہی دیتے ہیں کہ
حضرت محمد ﷺ اس کے بندے اور رسول ہیں

اَرْسَلَهٗ بِالْهُدٰی وَدِیْنِ الْحَقِّ لِیُظْهِرَهٗ عَلَی الدِّیْنِ كُلِّهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُشْرِكُوْنَ (القرآن)

جنھیں اللہ نے ہدات (قرآن) کے ساتھ اور سچے دین کے ساتھ بھیجا ہے تاکہ وہ اس کو تمام ادیان پر غالب کر دے اگرچہ مشرک اسے ناپسند ہی کریں

عَلٰی هٰذِهِ الشَّهَادَةِ نَحْیَا وَعَلَیْهَا نَمُوْتُ وَعَلَیْهَا نُبْعَثُ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ تَعَالٰی

اور اسی گواہی پر ہم زندہ ہیں اور اسی پر ہم مریں گے اور انشاء اللہ تعالی اسی گواہی پر ہم قیامت میں اٹھائے جائیں گے

اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّآمَّاتِ كُلِّهَا مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ (رواہ مسلم)

میں اللہ تعالی کے تمام کلمات کے ساتھ پناہ مانگتا ہوں مخلوق کے شر سے

بِسْمِ اللّٰهِ خَیْرِ الْاَسْمَآءِ بِسْمِ اللّٰهِ رَبِّ الْاَرْضِ وَرَبِّ السَّمَآءِ

اللہ تعالی کے نام سے جو تمام ناموں سے بہتر ہے، اللہ تعالی کے نام سے جو زمین اور آسمان کا رب ہے

بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِہٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ (رواہ ترمذی وابن ماجہ)

اس اللہ تعالیٰ کے نام کے ساتھ کہ جس کے نام کے ساتھ کوئی چیز نقصان نہیں پہنچا سکتی، نہ زمین میں اور نہ آسمان میں، اور بہت وہ سننے اور جاننے والا ہے

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ اَحْیَانَا بَعْدَ مَا اَمَاتَنَا وَاِلَیْہِ الْبَعْثُ وَالنُّشُوْرُ

تمام تعریفیں اس اللہ کے لئے ہیں کہ جس نے ہمیں مرنے کے بعد دوبارہ زندہ کیا اور قیامت کے دن اٹھ کر اسی کی طرف لوٹنا ہے (رواہ بخاری)

اَصْبَحْنَا وَاَصْبَحَ الْمُلْکُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ (رواہ ابوداؤد)

ہم نے صبح کی اور سارے ملک نے صبح کی اللہ کے لئے جو تمام عالموں کا رب ہے

وَالْعِزَّۃُ وَالْعَظَمَۃُ وَالْکِبْرِیَآءُ وَالْجَبَرُوْتُ وَالسُّلْطَانُ وَالْبُرْھَانُ لِلّٰہِ وَالْاٰلَآءُ وَالنَّعْمَآءُ لِلّٰہِ وَاللَّیْلُ وَالنَّھَارُ لِلّٰہِ وَمَا سَکَنَ فِیْھِمَا لِلّٰہِ الْوَاحِدِ الْقَھَّارِ

اور ساری عزت اور عظمت اور ساری بڑائی اور طاقت اور ساری بادشاہت اور روشن دلیلیں اللہ کو ہی شایان شان ہیں اور تمام ظاہری اور باطنی نعمتیں اللہ ہی کی طرف سے ہیں اور دن اور رات اللہ کی مخلوق ہیں اور جو چیز رات و دن میں قرار پائے ہے وہ سب اکیلے، زبردست طاقت والے اللہ کی مخلوق ہیں

اَصْبَحْنَا عَلٰی فِطْرَةِ الْاِسْلَامِ وَ کَلِمَةِ الْاِخْلَاصِ

ہم نے دین فطرت (اسلام) اور کلمہ توحید پر صبح کی

وَ عَلٰی دِیْنِ نَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَ عَلٰی مِلَّةِ اَبِیْنَا اِبْرَاهِیْمَ حَنِیْفًا مُّسْلِمًا وَّمَا کَانَ مِنَ الْمُشْرِکِیْنَ

(رواہ دارمی)

اور ہم نے اپنے پیغمبر حضرت محمد ﷺ کے دین پر اور اپنے والد حضرت ابراہیمؑ جو خالص مواحد و مسلم تھے اور مشرکوں میں سے نہ تھے، کی ملتِ حنیف پر صبح کی

صَلَوٰتُ اللّٰہِ تَعَالٰی وَمَلَآئِکَتِہٖ وَاَنْبِیَآئِہٖ وَرُسُلِہٖ وَحَمَلَةِ عَرْشِہٖ وَجَمِیْعِ خَلْقِہٖ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ عَلَیْہِ وَعَلَیْہِمُ السَّلَامُ وَرَحْمَةُ اللّٰہِ وَبَرَکَاتُہٗ

درود ورحمتیں نازل ہوں اللہ تعالی کی، اس کے فرشتوں کی اس کے پیغمبروں کی، اس کے رسولوں کی اور اس کا عرش اٹھانے والوں کی اور تمام مخلوق کی ہمارے سردار حضرت محمد ﷺ اور انکی اولاد اور انکے صحابہ پر، آپ ﷺ پر اور آپ کے اصحاب پر سلام اور اللہ کی رحمت اور اسکی برکتیں نازل ہوں

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَارَسُوْلَ اللّٰهِ

آپ پر درود و سلام نازل ہو اے اللہ کے رسول ﷺ

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَاحَبِیْبَ اللّٰهِ

آپ پر درود و سلام نازل ہو اے اللہ کے محبوب ﷺ

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَاخَلِیْلَ اللّٰهِ

آپ پر درود و سلام نازل ہو اے اللہ کے خلیل (دوست) ﷺ

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَانَبِیَّ اللّٰهِ

آپ پر درود و سلام نازل ہو اے اللہ کے نبی ﷺ

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَاصَفِیَّ اللّٰهِ

آپ پر درود و سلام نازل ہو اے اللہ کے برگزیدہ ﷺ

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَاخَیْرَ خَلْقِ اللّٰهِ

آپ پر درود و سلام نازل ہو اے اللہ کی ساری مخلوق سے بہتر ﷺ

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَامَنِ اخْتَارَہُ اللّٰهُ

آپ پر درود و سلام نازل ہو اے وہ ذات جسے اللہ نے پسند کیا ہے ﷺ

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَامَنْ اَرْسَلَهُ اللّٰهُ

آپ پر درود و سلام نازل ہو اے وہ ذات جس کو اللہ نے رسول بنا کر بھیجا ہے ﷺ

اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَامَنْ زَيَّنَهُ اللّٰهُ

آپ پر درود و سلام نازل ہو اے وہ ذات جس کو اللہ نے زینت بخشی ہے ﷺ

اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَامَنْ شَرَّفَهُ اللّٰهُ

آپ پر درود و سلام نازل ہو اے وہ ذات جس کو اللہ نے مشرف بنایا ہے ﷺ

اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَامَنْ كَرَّمَهُ اللّٰهُ

آپ پر درود و سلام نازل ہو اے وہ ذات جس کو اللہ نے عزت بخشی ہے ﷺ

اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَامَنْ عَظَّمَهُ اللّٰهُ

آپ پر درود و سلام نازل ہو اے وہ ذات جس کو اللہ نے عظمت بخشی ہے ﷺ

اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَاسَيِّدَ الْمُرْسَلِيْنَ

آپ پر درود و سلام نازل ہو اے تمام پیغمبروں کے سردار ﷺ

اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَااِمَامَ الْمُتَّقِيْنَ

آپ پر درود و سلام نازل ہو اے تمام پرہیزگاروں کے پیشوا ﷺ

اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَاخَاتَمَ النَّبِيِّيْنَ

آپ پر درود و سلام نازل ہو اے تمام نبیوں کے بعد آنے والے ﷺ

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَاشَفِيْعَ الْمُذْنِبِيْنَ (۳ مرتبہ)

آپ پر درود و سلام نازل ہوا ے گناہ گاروں کی سفارش کرنے والے ﷺ

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَارَحْمَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ

آپ پر درود و سلام نازل ہوا ے تمام عالموں کے لئے رحمت ﷺ

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَارَسُوْلَ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ

آپ پر درود و سلام نازل ہوا ے تمام جہانوں کے پروردگار کے پیغمبر ﷺ

صَلَوٰتُ اللهِ تَعَالٰى وَمَلَآئِكَتِهٖ وَاَنْبِيَآئِهٖ وَرُسُلِهٖ وَحَمَلَةِ عَرْشِهٖ وَجَمِيْعِ خَلْقِهٖ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ عَلَيْهِ وَعَلَيْهِمُ السَّلَامُ وَرَحْمَةُ اللهِ وَبَرَكَاتُهٗ

درود و رحمتیں نازل ہوں اللہ تعالیٰ کی، اس کے فرشتوں کی اس کے پیغمبروں کی، اس کے رسولوں کی اور اس کا عرش اٹھانے والوں کی اور تمام مخلوق کی ہمارے سردار حضرت محمد ﷺ اور انکی اولاد اور انکے صحابہ پر، آپ ﷺ پر اور آپکے اصحاب پر سلام اور اللہ کی رحمت اور اسکی برکتیں نازل ہوں

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِى الْاَوَّلِيْنَ (الحزب الاعظم)

اے اللہ ہمارے سردار حضرت محمد ﷺ پر درود نازل فرما پہلے لوگوں میں سے

وَصَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِى الْاٰخِرِيْنَ (الحزب الاعظم)

اور دورود نازل فرما ہمارے سردار حضرت محمد ﷺ پر بعد میں آنے والے لوگوں میں

وَصَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِى الْمَلَاءِ الْاَعْلٰى اِلٰى يَوْمِ الدِّيْنِ

(الحزب الاعظم)

اور دورود نازل فرما ہمارے سردار حضرت محمد ﷺ پر ملائکہ مقربین میں

قیامت کے دن تک

وَصَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِىْ كُلِّ وَقْتٍ وَّحِيْنٍ

اور دورود نازل فرما ہمارے سردار حضرت محمد ﷺ پر ہر وقت اور ہر گھڑی

وَّصَلِّ عَلٰى جَمِيْعِ الْاَنْبِيَآءِ وَالْمُرْسَلِيْنَ وَعَلٰى مَلَآئِكَتِكَ

الْمُقَرَّبِيْنَ وَعَلٰى عِبَادِكَ الصَّالِحِيْنَ وَعَلٰى اَهْلِ طَاعَتِكَ

اَجْمَعِيْنَ

دورود نازل فرما تمام نبیوں پر اور تمام رسولوں پر اور اپنے تمام مقرب فرشتوں

پر اور اپنے تمام نیک بندوں پر اور اپنے سب اطاعت گزار بندوں پر

وَارْحَمْنَا مَعَهُمْ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

اور ہم پر رحم کر انکے ساتھ، اپنی مہربانی سے اے تمام رحم کرنے والوں میں

سب سے زیادہ رحم کرنے والے اور

# دُعَاءُ الرِّقَاب

## گردنوں کے چھڑانے کی دعا

اَللّٰهُمَّ يَامَالِكَ الرِّقَابِ

اے اللہ! اے گردنوں کے مالک

وَيَامُفَتِّحَ الْاَبْوَابِ

اور اے رحمت کے دروازے کھولنے والے

وَيَامُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ هَيِّئْ لَنَا سَبَبًا لَّا نَسْتَطِيعُ لَهُ طَلَبًا

اور اے سبب ساز ہمارے لئے (رزق کا) ایسا سبب مہیا فرما جسکی تلاش کی ہمیں طاقت نہیں

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنَا مَشْغُوْلِيْنَ بِاَمْرِكَ

اے اللہ! ہمیں اپنے حکم کی تعمیل میں مشغول رکھ

آمِنِيْنَ بِعَدْلِكَ

اپنے انصاف سے امن میں رکھ

آيِسِيْنَ مِنْ خَلْقِكَ

اپنی مخلوق سے بے نیاز بنا

## آنِسِيْنَ بِكَ

اپنی ذات سے مانوس رکھ

## مُسْتَوْحِشِيْنَ عَنْ غَيْرِكَ

اپنے غیر سے ہراسان رکھ

## رَاضِيْنَ بِقَضَآئِكَ

اپنے فیصلے پر راضی رہنے والے بنا

## صَابِرِيْنَ عَلٰى بَلَآئِكَ

آپ کی آزمائش پر صبر کرنے والا بنا

## قَانِعِيْنَ لِعَطَآئِكَ

اپنی بخشش پر قناعت کرنے والے بنا

## شَاكِرِيْنَ لِنَعْمَآئِكَ

اپنی نعمتوں کا شکر گزار بنا

## مُتَلَذِّذِيْنَ بِذِكْرِكَ

اپنی یاد سے لذت اٹھانے والا بنا

فَرِحِيْنَ بِكِتَابِكَ

اپنی کتاب (قرآن مجید) پر خوش ہونے والا بنا

مُنَاجِيْنَ بِكَ فِيْ اٰنَآءِ اللَّيْلِ وَاَطْرَافِ النَّهَارِ

اپنی ذات کے ساتھ رات اور دن کے حصوں میں سرگوشی کرنے والا بنا

مُبْغِضِيْنَ لِلدُّنْيَا

دنیا سے نفرت کرنے والا بنا

وَمُحِبِّيْنَ لِلْاٰخِرَةِ

اور آخرت سے محبت کرنے والا بنا

مُشْتَاقِيْنَ اِلٰى لِقَآئِكَ

اپنے دیدار کا شوق رکھنے والا بنا

مُتَوَجِّهِيْنَ اِلٰى جَنَابِكَ

تیرے دربار کی طرف متوجہ رہنے والا بنا

مُسْتَعِدِّيْنَ لِلْمَوْتِ

موت کے لئے ہر وقت تیار رہنے والا بنا

رَبَّنَا وَاٰتِنَا مَا وَعَدْتَّنَا عَلٰى رُسُلِكَ وَلَا تُخْزِنَا يَوْمَ الْقِيَامَةِ اِنَّكَ لَا تُخْلِفُ الْمِيْعَادَ

اے ہمارے رب! ہمیں وہ چیز دیجئے جس کا آپ نے وعدہ دیا ہے اپنے رسولوں کی زبانی، اور ہمیں قیامت میں رسوا نہ فرما بیشک آپ وعدہ پورا کرنے والے ہیں

اَللّٰهُمَّ اجْعَلِ التَّوْفِيْقَ رَفِيْقَنَا وَالصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ طَرِيْقَنَا

اے اللہ توفیق کو ہمارا ساتھی بنا اور سیدھے راستہ کو ہماری راہ بنا

اَللّٰهُمَّ اَوْصِلْنَا اِلٰى مَقَاصِدِنَا وَتُبْ عَلَيْنَا اِنَّكَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ

اے ہمارے اللہ! ہمیں اپنے مقاصد تک پہنچا اور ہمیں توبہ کی توفیق عطا فرما بیشک آپ اپنے بندوں کو توبہ کی توفیق بخشنے والے اور رحم کرنے والے ہیں

اَللّٰهُمَّ بِكَ اَصْبَحْنَا وَبِكَ اَمْسَيْنَا وَبِكَ نَحْيٰى وَبِكَ نَمُوْتُ وَاِلَيْكَ الْمَصِيْرُ

اے اللہ! ہم نے تیری ہی مہربانی سے صبح کی اور تیری ہی مہربانی سے شام کی اور تیری ہی مہربانی سے زندہ ہیں اور تیرے ہی نام پر مر جائیں گے اور تیری ہی طرف لوٹ آئیں گے

اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنَا لَذَّةَ النَّظَرِ اِلٰی وَجْهِكَ وَالشَّوْقَ اِلٰی لِقَآئِكَ

اے اللہ! ہمیں اپنی ذات کی طرف دیکھنے کی لذت اور اپنے دیدار کا شوق عطا فرما

اَللّٰهُمَّ اَرِنَا الْحَقَّ حَقًّا وَّارْزُقْنَا اتِّبَاعَهٗ وَاَرِنَا الْبَاطِلَ بَاطِلًا وَّارْزُقْنَا اجْتِنَابَهٗ

اے اللہ! ہمیں حق کو حق ہی دکھا اور اس حق کی اتباع نصیب فرما اور جھوٹ کو جھوٹ ہی دکھا اور اس سے بچنا نصیب فرما

اَللّٰهُمَّ اَرِنَا حَقَآئِقَ الْاَشْيَآءِ كَمَا هِيَ

اے اللہ! ہمیں تمام چیزوں کی حقیقتیں ایسی ہی دکھا جیسی وہ ہیں

تَوَفَّنَا مُسْلِمِيْنَ وَاَلْحِقْنَا بِالصَّالِحِيْنَ

ہمیں مسلمان ہونے کی حالت میں موت دے اور نیک بندوں کے ساتھ ہمیں ملا

وَادْفَعْ عَنَّا شَرَّ الظَّالِمِيْنَ وَشَارِكْنَا فِيْ دُعَآءِ الْمُؤْمِنِيْنَ

اور ہم سے ظالموں کا شر دور فرما اور ہمیں مومنین کی دعاؤں میں شامل فرما

وَنَبِّهْنَا عَنْ نَّوْمَةِ الْغَافِلِيْنَ

اور ہمیں غافلوں کی نیند سے بیدار فرما

وَارْزُقْنَا شَفَاعَةَ سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ

اور ہمیں رسولوں کے سردار (حضرت محمد ﷺ) کی شفاعت نصیب فرما

وَاَدْخِلْنَا الْجَنَّةَ بِسَلَامٍ اٰمِنِيْنَ

اور ہمیں سلامتی اور امن کے ساتھ جنت میں داخل فرما

وَاحْشُرْنَا مَعَ الْمُتَّقِيْنَ

اور ہمیں پرہیزگاروں کے ساتھ اٹھا

وَخَلِّصْنَا مِنَ النَّارِ يَا مُجِيْرُ

اور ہمیں آگ سے آزاد فرما اے پناہ دینے والے

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِاُمَّةِ مُحَمَّدٍ ﷺ (زاد مومن)

اے اللہ! حضرت محمد ﷺ کی امت کی مغفرت فرما

اَللّٰهُمَّ ارْحَمْ اُمَّةَ مُحَمَّدٍ ﷺ (زاد مومن)

اے اللہ! حضرت محمد ﷺ کی امت پر رحم فرما

اَللّٰهُمَّ انْصُرْ اُمَّةَ مُحَمَّدٍ ﷺ

اے اللہ! حضرت محمد ﷺ کی امت کی مدد فرما

اَللّٰهُمَّ افْتَحْ لِاُمَّةِ مُحَمَّدٍ ﷺ

اے اللہ! حضرت محمد ﷺ کی امت کو دشمنوں پر فتح نصیب فرما

اَللّٰهُمَّ اَصْلِحْ اُمَّةَ مُحَمَّدٍ ﷺ (زاد مومن)

اے اللہ! حضرت محمد ﷺ کی امت کی اصلاح فرما

اَللّٰهُمَّ فَرِّجْ عَنْ اُمَّةِ مُحَمَّدٍ ﷺ

اے اللہ! حضرت محمد ﷺ کی امت کی پریشانی دور فرما

اَللّٰهُمَّ كَرِّمْ اُمَّةَ مُحَمَّدٍ ﷺ

اے اللہ! حضرت محمد ﷺ کی امت کو عزت عطا فرما

اَللّٰهُمَّ عَظِّمْ اُمَّةَ مُحَمَّدٍ ﷺ

اے اللہ! حضرت محمد ﷺ کی امت کو عظمت عطا فرما

اَللّٰهُمَّ تَجَاوَزْ عَنْ سَيِّئٰتِ اُمَّةِ مُحَمَّدٍ ﷺ

اے اللہ! حضرت محمد ﷺ کی امت کی برائیوں سے در گزر فرما

اَللّٰهُمَّ يَا حَبِيْبَ التَّوَّابِيْنَ تُبْ عَلَيْنَا

اے اللہ! اے توبہ کرنے والوں کو دوست رکھنے والے ہمیں توبہ کی توفیق عطا فرما

وَيَا اَمَانَ الْخَائِفِيْنَ اٰمِنَّا

اور اے خوف کے ماروں کو امن دینے والے ہمیں امن عطا فرما

وَيَا دَلِيْلَ الْمُتَحَيِّرِيْنَ دُلَّنَا

اور اے راستہ بھولے ہوؤں کو راستہ دکھانے والے ہمیں راستہ دکھا

وَيَا هَادِيَ الْمُضِلِّيْنَ اهْدِنَا

اور اے گمراہوں کو ہدایت دینے والے ہمیں ہدایت دے

وَيَا غِيَاثَ الْمُسْتَغِيْثِيْنَ اَغِثْنَا

اور اے فریادیوں کی فریاد کو پہنچنے والے ہماری فریاد رسی فرما

وَيَا رَجَآءَ الْمُنْقَطِعِيْنَ لَا تَقْطَعْ رَجَائَنَا

اور اے ناامیدوں کی امید، ہماری امید کو مت توڑیئے

وَيَا رَاحِمَ الْعَاصِيْنَ ارْحَمْنَا

اور اے نافرمانوں پر رحم کرنے والے ہم پر رحم فرما

وَيَا غَافِرَ الْمُذْنِبِيْنَ اغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَ كَفِّرْ عَنَّا سَيِّئٰتِنَا وَتَوَفَّنَا مَعَ الْاَبْرَارِ

اور اے گناہگاروں کی مغفرت کرنے والے ہمارے گناہوں کی مغفرت فرما اور ہماری برائیوں کو مٹا اور ہمیں نیک لوگوں کے ساتھ وفات دے

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ ذُنُوْبَنَا

اے اللہ! ہمارے گناہ بخش دیجئے

اَللّٰهُمَّ اسْتُرْ عُيُوْبَنَا

اے اللہ! ہمارے عیبوں کو چھپا

اَللّٰهُمَّ اشْرَحْ صُدُوْرَنَا

اے اللہ! ہمارے دلوں کو کھول دے

اَللّٰهُمَّ احْفَظْ قُلُوْبَنَا

اے اللہ! ہمارے دلوں کی حفاظت فرما

اَللّٰهُمَّ نَوِّرْ قُلُوْبَنَا

اے اللہ! ہمارے دلوں کو روشن فرما

اَللّٰهُمَّ نَوِّرْ قُبُوْرَنَا

اے اللہ! ہماری قبروں کو روشن فرما

اَللّٰهُمَّ يَسِّرْ اُمُوْرَنَا

اے اللہ! ہمارے کاموں میں آسانی پیدا فرما

اَللّٰھُمَّ حَصِّلْ مُرَادَنَا

اے اللہ! ہماری مراد پوری فرما

اَللّٰھُمَّ تَمِّمْ تَقَاصِیْرَنَا

اے اللہ! ہماری کوتاہیوں کو پورا کردے (معاف فرما)

اَللّٰھُمَّ نَجِّنَا مِمَّا نَخَافُ یَا خَفِیَّ الْاَلْطَافِ

اے اللہ! ہمیں اس چیز سے نجات دے جس کا ہمیں خوف ہے اے پوشیدہ مہربانی کرنے والے

اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لَنَا وَلِوَالِدَیْنَا وَلِمَشَائِخِنَا وَلِاَسَاتِذَتِنَا وَلِاَصْحَابِنَا وَلِاَحْبَابِنَا وَلِعَشَائِرِنَا وَلِقَبَائِلِنَا وَلِمَنْ لَّہٗ حَقٌّ عَلَیْنَا وَلِجَمِیْعِ اُمَّۃِ مُحَمَّدٍ عَلَیْہِ الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ

اے اللہ! ہماری اور ہمارے والدین اور ہمارے مشائخ اور ہمارے استاذوں اور ہمارے ساتھیوں اور ہمارے دوستوں اور ہمارے رشتہ داروں اور ہمارے قبیلہ والوں اور جس کا ہم پر حق کی مغفرت فرما اور حضرت محمد (آپ پر درود سلام ہو) کی پوری امت کی مغفرت فرما

وَقِنَا رَبَّنَا شَرَّ مَا قَضَيْتَ وَقِنَا رَبَّنَا عَذَابَ الْقَبْرِ وَعَذَابَ النَّارِ وَعَذَابَ يَوْمِ الْقِيَامَةِ وَاحْشُرْنَا مَعَ الْمُتَّقِيْنَ وَالْاَبْرَارِ

اے ہمارے پروردگار! ہمیں اس شر سے بچا جس کا آپ نے فیصلہ کیا ہوا ہے اور ہمیں عذاب قبر اور جہنم کی آگ سے بچا اور قیامت کے دن کے عذاب سے اور ہمارا حشر نیک لوگوں کے ساتھ فرما

اَللّٰهُمَّ بِحُرْمَةِ هٰذِهِ الْاَوْرَادِ الْفَتْحِيَّةِ اِفْتَحْ لَنَا اَبْوَابَ الْعِنَايَاتِ وَالْكَرَامَاتِ وَوَفِّقْنَا لِلطَّاعَاتِ وَالْعِبَادَاتِ وَاحْفَظْنَا مِنَ الْاٰفَاتِ وَالْبَلِيَّاتِ

اے اللہ! اس اوراد فتحیہ کی برکت سے کھول دے ہمارے لئے اپنی مہربانیوں اور بخششوں کے دروازے اور ہمیں اپنی فرماں برداری اور عبادتوں کی توفیق عطا فرما اور ہمیں آفتوں اور آزمائشوں سے محفوظ رکھ

وَبَارِكْ لَنَا فِي الرِّزْقِ وَالْعُمُرِ وَالْحَسَنَاتِ

اور برکت دے ہمیں رزق، عمر اور نیکیوں میں

اَللّٰهُمَّ احْفَظْنَا يَا فَيَّاضُ مِنْ جَمِيْعِ الْبَلَايَا وَالْاَمْرَاضِ

اے اللہ! اے فیض و برکت والے خدا ہمیں محفوظ رکھ تمام مصیبتوں اور بیماریوں سے

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْن

اور اے اللہ درود و سلام نازل فرما اپنی مخلوق میں سب سے بہتر یعنی حضرت
محمد ﷺ پر اور آپکی آل اور آپ کے تمام اصحاب پر

(بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ)

آپکی رحمت کے وسیلہ سے (یہ مناجات قبول فرما) اے ارحم الراحمین

آمین یارب العٰلمین